البیهقی و عن شریح فی کتاب عمر رضی اللّٰه عنه عند الدارمی و رجاله ثقات ۞اھ۔

''جب تم سے کوئی مسئلہ پوچھا جائے تو پہلے کتاب اللہ میں دیکھو اگر کتاب اللہ میں نہ پاؤ تو سنت رسول اللہ میں دیکھو اگر سنت رسول اللہ میں نہ پاؤ تو مسلمانوں کے اجماعی مسائل میں دیکھو اگر اجماعی مسائل میں بھی نہ ملے تو اپنی عقل وفہم سے اجتہاد کرو۔ اس کے رجال ثقہ ہیں اور عبداللہ بن عباس سے بھی بسند صحیح اس کے موافق مروی ہے۔ حضرت عمرؓ نے شریح قاضی کے نام پر جو خط لکھا تھا۔ اس میں بھی ایسا ہی ہے اور اس کے راوی ثقہ ہیں۔''

ان ہی احادیث و آثار کو فقہاء نے کتب اصول میں بیان کر کے شرعی حجتوں میں یہی ترتیب بیان کی ہے کہ سب سے پہلے قرآن حجت ہے پھر حدیث رسول پھر اجماع امت پھر قیاس مجتہد''۔

حدیث مثلہ معہ میں جو حدیث کو مثل قرآن کہا گیا ہے۔ تمنا صاحب خوب جانتے ہیں کہ تشبیہ میں عادات من کل وجہ نہیں ہوا کرتی کیا وہ نہیں دیکھتے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں اپنے نور کی مثال چراغ کے نور سے دی ہے تو کیا چراغ کا نور حق تعالیٰ کے نور کے برابر ہوگیا؟ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ اسی طرح ان حدیثوں میں حدیث کو مثل قرآن کہنے کا یہ مطلب نہیں کہ وہ بالکل قرآن کی مثل ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ جب کوئی حکم قرآن میں تم کو نہ ملے اور سنت میں مل جائے تو سنت پر عمل کرنا واجب ہے یہ کہنا جائز نہیں کہ قرآن اس حکم سے ساکت ہے اس لئے ہم قرآن کے سوا اور کچھ نہ مانیں گے۔

تمنا صاحب کا یہ دعویٰ بھی غلط ہے کہ محدثین ہر حدیث مروی کو سنت قرار دے کر

واجب العمل قرار دیتے ہیں کیونکہ اگر محدثین نے ہر حدیث مروی کو واجب العمل قرار دیا ہوتا تو بخاری اور مسلم اور ابوعوانہ و ابن جارود اور حاکم و ابن السکن وغیرہم کو صحیح حدیثیں جمع کرنے کی ضرورت نہ ہوتی اور ترمذی کو ہر حدیث کا درجہ بتلانے کی حاجت نہ ہوتی۔

ہر صاحب علم جانتا ہے کہ اخبار آحاد میں سے باب احکام میں صرف حدیث صحیح یا حسن کو واجب العمل سمجھا گیا ہے۔ اب حدیث صحیح اور سنت صحیحہ کا معیار معلوم کرنا باقی رہا۔ سو کتب اصول حدیث و اصول فقہ میں محدثین وفقہاء نے اس کا معیار روایت اور درایت دونوں کے اعتبار سے مفصل بیان کر دیا ہے۔ میں نے اپنی کتاب انہار السکن مقدمۂ اعلاء السنن میں حنفیہ کے اصول حدیث بیان کر دیئے ہیں۔ مولانا تمنا عمادی اپنے اصول بیان فرمائیں۔ حدیث کی صحت کے لئے یہ شرط تو سب کے نزدیک ہے کہ وہ کتاب اللہ کے خلاف نہ ہو مگر میں پہلے بھی کہہ چکا ہوں اب پھر کہتا ہوں کہ اس باب میں زید وعمر کا قول قبول نہ کیا جائے گا۔

قرآن کے خلاف اس حدیث کو کہا جائے گا۔ جس کو فقہاء ومحدثین نے خلاف سمجھا ہے کیونکہ وہ ہم سے آپ سے زیادہ قرآن و حدیث کو سمجھتے ہیں۔ اس کے بعد مولانا تمنا عمادی سے چند سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔

(۱) جس راوی کو کچھ لوگوں نے ثقہ کہا ہے۔ اور بعض نے اس پر جرح کی ہے اور تعدیل و جرح دونوں مبہم ہیں۔ وہاں ترجیح کس کو ہوگی؟ کیونکہ میں دیکھتا ہوں کہ آپ ہر راوی کو جس میں کسی ایک نے بھی جرح کی ہے۔ مجروح قرار دیتے ہیں اس کے متعلق آپ کو اپنا اصول واضح کرنا چاہیے۔

(۲) اگر کسی روایت کے متعدد طرق ہوں تو کثرت طرق سے اس کو تقویت ہوگی یا نہیں؟ حدیث مثلہ معہ کے متعلق آپ کو تسلیم ہے کہ بائیس طرق سے مروی ہے پھر بھی آپ کے نزدیک یہ حدیث ضعیف کی ضعیف ہی ہے حالانکہ محدثین وفقہاء کے

نزدیک حدیث حسن کثرت طرق سے صحیح لغیرہ ہو جاتی ہے اور حدیث ضعیف کثرت طرق سے حسن لغیرہ بن جاتی ہے۔ مگر آپ کے نزدیک کچھ بھی نہیں بنتی تو اس کے متعلق بھی اپنا اصول واضح کریں۔

(۳) جس راوی میں جرح مبہم بھی ہو اور تعدیل مفسر بھی وہاں آپ کس کو ترجیح دیں گے۔

(۴) قرآن اور سنت صحیحہ سے استنباط احکام کے اصول آپ کے نزدیک کیا ہیں؟

یا صاحب معارف القرآن کی طرح مولانا ابوالکلام آزاد کے ترجمہ اور تفسیر ہی کی مدد سے آپ قرآن کو سمجھتے ہیں؟ اگر استنباط احکام کے اصول وہی ہیں جو فقہاء نے بیان کئے ہیں تو اس کی تصریح کرنا چاہیے۔ اگر ان کے علاوہ کچھ اصول ہیں تو مع دلائل پیش فرمائیں۔

میں بتلا چکا ہوں کہ حدیث مثلہ معہ آیت وَاَنۡزَلَ اللّٰہُ عَلَیۡکَ الۡکِتَابَ وَالۡحِکۡمَۃَ کے موافق ہے اور مَا فَرَّطۡنَا فِی الۡکِتَابِ مِنۡ شَیۡءٍ اور تِبۡیَانًا لِّکُلِّ شَیۡءٍ کے ہرگز خلاف نہیں پھر اس کو ضعیف یا موضوع قرار دینا ہٹ دھرمی نہیں تو اور کیا ہے؟

ولکن هذا آخر الکلام فی هذا المرام والعلم عند اللّٰه الملک العلام والصلوة والسلام علی سیدالانام سیدنا محمد و آله و اصحابه البررة الکرام الی یوم القیام و بعده علی الدوام والحمد للّٰه رب العلمین.

# صحابہ کرام رضی اللہ عنہم انسائیکلوپیڈیا

مؤلف

ڈاکٹر ذوالفقار کاظم

بیت العلوم

۲۰۔ نابھہ روڈ، پرانی انارکلی لاہور۔ فون: ۷۳۵۲۴۸۳

# محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم

# انسائیکلوپیڈیا

مؤلف

ڈاکٹر ذوالفقار کاظم

بیت العلوم

۲۰۔ نابھہ روڈ، پرانی انارکلی لاہور۔ فون: ۳۵۲۲۴۸۳۷

# انبیائے کرام علیہم السلام

# انسائیکلوپیڈیا

مؤلف

ڈاکٹر ذوالفقار کاظم


بیت العلوم

۲۰- نابھہ روڈ، پرانی انارکلی لاہور. فون: ۷۳۵۲۲۸۳

# ازواجِ مطہراتؓ و صحابیاتؓ انسائیکلوپیڈیا


مؤلف

ڈاکٹر ذوالفقار کاظم



بیتُ العُلوم

۲۰۔ نابھہ روڈ، پُرانی انارکلی لاہور۔ فون: ۷۳۵۲۲۸۳